اے میرے پروردگار تو مجھ کو ظالم قوم سے نجات عطا فرما میرے رب تو میرے لئے جو نازل کیا بہتر روزی سے۔

اے میرے پروردگار مجھ کو کامیابی عطا فرما مفسد قوم پر اے میرے پروردگار مجھے صالحین میں سے کر دے۔

اے میرے رب مجھے توفیق عطا فرما کہ میں تیری نعمت کا شکر ادا کروں جو کہ مجھ پر اور میرے والدین پر تونے کی ہے یہ عمل صالح جس سے تو راضی ہو جائے میری اور میرے اولاد کی اصلاح فرما میں تجھ سے توبہ کرتا ہوں اور بے شک میں مسلمانوں میں سے ہوں۔

اے میرے پروردگار مجھے بخش دے اور میرے والدین کی مغفرت فرما اور جو میرے گھر میں داخل ہوں مؤمنین ومؤمنات۔

(موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا) اے میرے پروردگار تو نے مجھ پر مہربانی فرمائی ہے تو میں (آئندہ) کبھی مجرموں کا مددگار نہ بنوں گا۔



# تعارف — اورادفتحیہ

اورادفتحیہ کو امیر کبیر سید علی بن شہاب ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ ۷۱۴ھ تا ۷۸۶ھ مطابق ۱۲۱۴ تا ۱۲۸[illegible]ء نے ۴۴۰ فقراء وسالکین کی خدمت کر کے جمع کیا۔

کشمیر میں علم حدیث کا آغاز خراسان کے ایک جہاں گشت درویش محدث امیر کبیر سید علی ھمدانی نے کیا تھا وہ اپنے سات سو مریدین ومعتقدین کے ساتھ کشمیر میں آئے انہوں نے نہایت کامیابی کے ساتھ اسلام کی تبلیغ کی چنانچہ کشمیر میں اسلام کی اشاعت کا سہرا سید علی ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے مریدین کے سر ہے۔ اس علاقہ میں سید علی ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ کا اتنا زیادہ روحانی اثر تھا کہ فرمانروائے کشمیر سلطان قطب الدین انکے مرید ہونے پر فخر کرتا تھا۔ حضرت نے اپنی آخری عمر کشمیر میں گزاری ۶/ذی الحجہ ۷۸۶ھ م جنوری ۱۳۸۵ء کو ایران جاتے ہوئے راستہ میں وفات پائی۔

سید علی ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث پر کتابیں بھی لکھی ہیں۔

۱۔ اَلسَّبْعِیْنَ فِیْ فَضَائِلِ اَمِیرَ الْمُؤْمِنِیْنَ' یہ اہلبیت کے فضائل کا ایک مجموعہ ہے جو ستر احادیث پر مشتمل ہے۔

۲۔ اربعین امیریۃ یہ چالیس احادیث کا مجموعہ ہے جو انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

دیگر رسائل میں اورادفتحیہ بھی شامل ہے جو توحید باری تعالیٰ التسبیح، وتحمید وتکبیر اور مفات الوہیت سے مملوء ہے جو قرآن وحدیث کے چیدہ چیدہ الفاظ ہیں جنکو انہوں نے ۴۴۰ فقراء ومساکین سے انکے عالم جذب میں انکی خدمت کر کے حاصل کیا ہے یہ رسالہ برکتوں اور رحمتوں کے حصول کا ذریعہ ہے اسکے آخری حصے میں سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان رسالت

وفضیلت سے مملوء ہے۔ آخر میں ان اوراد کو سامنے رکھ کر سید علی ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک دعاء بھی مرتب کی ہے جسکا ''دعائے رقاب'' نام رکھا اس مضمون کو علم حدیث میں ''براعظم ہندو پاک کا حصہ'' کے عنوان پر مرتب کیا گیا ہے تحقیقی مقالہ جس کو ڈاکٹر محمد اسحاق پروفیسر ڈھاکہ یونیورسٹی نے مرتب کیا ہے جسکو ہم نے پیش کیا ہے

حضرت سید علی ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ نے تین بار ساری دنیا کی آبادی والے حصوں کی سیر کی ہر جگہ ولی کامل کی خدمت میں حاضر ہوتے، کچھ دیر یا کچھ دن قیام فرما کر طالب دعا ہوتے اور پھر وظیفہ خاص ذکر اللہ کی درخواست کرتے اور وہ ولی کامل جو بھی دل میں اللہ کی طرف سے موجزن ہوتا وہ بتادیتے حضرت سید علی ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ اسکو اپنے کپڑوں پر لکھ لیتے تھے اور موقع ومحل پا کر اسکو کاغذ پر اتار لیتے اسی طرح ۴۴۰ فقراء کی خدمت کر کے یہ اوراد جمع کئے۔ اسی اثناء میں جب مکہ معظمہ پہنچے تو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''خذ ھذہ الفتحیۃ'' یعنی اس فتحیہ کو لے لے۔ جب اس کو حاصل کر کے دیکھنے لگے تو وہی مجموعہ اوراد پایا جس کو انہوں نے جمع کیا تھا اور جب علی ھمدانی مدینہ طیبہ حاضر ہوئے تو دوبارہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جلوہ گر ہوئے اور اسکا نام آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اورادفتحیہ رکھا اسکے بعد کشمیر کے لوگوں کو انہوں نے اورادفتحیہ کی تعلیم دی جب اہل کشمیر نے اسکا ورد جاری کیا تو رب العزت نے ان پر فتوحات ظاہری وباطنی کھول دیا۔

ایک دفعہ حضرت امام ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ نے مدینہ طیبہ میں حاضری دی اور روضہ مطہرہ کے سامنے ہو کر سلام عرض کیا تو جواب سے سرفراز ہوئے آپ کے ساتھ صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی ایک جماعت بھی تھی آپ نے ان کو بھی سلام کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے پاس بلا کر بٹھایا۔ اسی دوران حضرت ھمدانی دیکھتے ہیں کہ ایک گروہ گول حلقہ بنا کر یہی اوراد جہری آواز اور نہایت خوش الحانی سے پڑھ رہا ہے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف دیکھ کر ارشاد فرمایا کہ تم بھی اسی طرح پڑھا کرو۔ حضرت امیر کبیر



ہ[...]دانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگرچہ ان اوراد کو میں نے ۴۴۰ اولیاء کاملین سے حاصل [...]لیکن بعد میں میں دوبارہ ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بلاکسی واسطہ کے حاصل کر کے جہر [...]ے پڑھنا شروع کیا۔ فرماتے ہیں کہ میں ایک بار ہمدان پہنچا تو اک دفعہ وقت سحر حضرت خضر [...]ر ہوئے اور اوراد شریف میرے ہاتھ سے لیکر غائب ہوگئے کچھ دیر بعد لوٹے اور فرمایا اے [...]علی اس میں مزید اوراد کا اضافہ کرنا ضروری تھا تاکہ اسکی افادیت کمال کو پہنچ جائے اس لئے [...]ں نے لیکر اس میں اضافہ کردیا ہے اور اسکا نام عالم غیب سے اورادفتحیہ رکھا گیا ہے جب [...]رت خضر غائب ہوگئے تو امام ھمدانی نے وہ کاغذات کھول کر دیکھے تو معلوم ہوا کہ سبز [...]شنائی سے چودہ جگہ بنایا گیا ہے۔

حضرت امام ہمدانی نے ارشاد فرمایا میں نے بہت سے امور میں اس کو ہزار بار آزمایا اور [...]ار بار مقبول پایا قبرستان میں پڑھا جائے تو مردوں کا عذاب دفع ہوجائے گا اس کو نہایت [...]ب واحترام عجز وانکساری اور خوش الحانی سے بالجہر پڑھنا چاہیئے۔

یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ اورادفتحیہ سید علی ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ کی مرتبہ ہے۔ یہ اللہ [...]الی کی طرف سے ۴۴۰ اولیائے کاملین کے قلوب پر وارد ہو کر جمع ہوئے حضرت خضر نے اللہ [...]ے حکم سے چودہ جگہ اضافہ فرمایا اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تم یہ ''فتحیہ'' لے لو۔

آخر میں حضرت سید علی ھمدانی رحمۃ اللہ علیہ نے اوراد کو سامنے رکھ کر ایک دعاء مرتب کی [...]سکا نام دعائے اقاب رکھا ہے جو اورادفتحیہ کے آخری حصہ میں لکھی گئی ہے ان اوراد کو بعد نماز [...]ر پڑھنا چاہیئے۔ بعض حضرات بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء بھی پڑھتے ہیں۔

# اَوْرَادِ فَتْحِیَّہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَO (تین بار) اَلَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ وَاَسْاَلُہُ التَّوْبَۃَ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ وَاِلَیْکَ یَرْجِعُ السَّلَامُ حَیِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ تَبَارَکْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَیْتَ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ O اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ حَمْدًا یُوَافِیْ نِعَمَکَ وَیُکَافِیْ مَزِیْدَ کَرَمِکَ اَحْمَدُکَ بِجَمِیْعِ مَحَامِدِکَ مَاعَلِمْتُ مِنْھَا وَمَالَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰی جَمِیْعِ نِعَمِکَ مَاعَلِمْتُ مِنْھَا وَمَالَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰی کُلِّ حَالٍ ـ

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِO

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَاتَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَافِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَالَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَابَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَاشَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُO

سُبْحَانَ اللّٰہِ ۳۳بار اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ۳۳بار اَللّٰہُ اَکْبَرُ ۳۴بار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَعَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌO (دس بار پڑھیں) لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْجَبَّارُO لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْوَاحِدُ الْقَھَّارُO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْعَزِیْزُ الْغَفَّارُO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَرِیْمُ السَّتَّارُO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالُO





لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَالِقُ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَعْبُوْدُ بِکُلِّ مَکَانٍO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَذْکُوْرُ بِکُلِّ لِسَانٍO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَعْرُوْفُ بِکُلِّ اِحْسَانٍO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِیْمَانًا بِاللّٰہِO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانًا مِنَ اللّٰہِO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانَۃً مِّنْ عِنْدِاللّٰہِO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِیَّاہُO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ حَقًّا حَقًّاO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِیْمَانًا وَّصِدْقًاO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ تَعَبُّدًا وَّرِقًّا O

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ تَلَطُّفًا وَّرِفْقًاO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ قَبْلَ کُلِّ شَیْءٍO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بَعْدَ کُلِّ شَیْءٍO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ یَبْقٰی رَبُّنَا وَیَفْنٰی وَیَمُوْتُ کُلُّ شَیْءٍO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْیَقِیْنُO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُO

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُO

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَكْرَمُ الْاَكْرَمِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَبِيْبُ التَّوَّابِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَاحِمُ الْمَسَاكِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ هَادِى الْمُضِلِّيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَلِيْلُ الْحَائِرِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَمَانُ الْخَائِفِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ غِيَاثُ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ الْحَافِظِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ الْحَاكِمِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ وَصَدَقَ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَاَعَزَّ جُنْدَهٗ وَهَزَمَ
الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ وَلَا شَيْءَ بَعْدَهٗ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَهْلُ النِّعْمَةِ وَلَهُ الْفَضْلُ وَلَهُ الثَّنَاءُ الْحَسَنُ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَزِنَةَ عَرْشِهٖ وَرِضَاءَ نَفْسِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ O



لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ صَاحِبُ الْوَحْدَانِيَّةِ الْفَرْدَانِيَّةِ الْقَدِيْمِيَّةِ الْاَزَلِيَّةِ الْاَبَدِيَّةِ لَيْسَ
لَهٗ ضِدٌّ وَّلَا نِدٌّ O وَلَا شِبْهٌ وَّ لَا شَرِيْكٌ O

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ
وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَّاِلَيْهِ
الْمَصِيْرُ O هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ
O لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ O حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ
نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ O ٣ بار پڑھیں۔ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ
الْمَصِيْرُ O اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا رَادَّ لِمَا
قَضَيْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ O سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَلِيِّ الْاَعْلٰى
الْوَهَّابِ O سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَلِيِّ الْاَعْلَى الْوَهَّابِ O سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَلِيِّ
الْاَعْلَى الْكَرِيْمِ الْوَهَّابِ O يَا وَهَّابُ O سُبْحَانَكَ مَا عَبَدْنَاكَ حَقَّ
عِبَادَتِكَ سُبْحَانَكَ مَا عَرَفْنَاكَ حَقَّ مَعْرِفَتِكَ سُبْحَانَكَ
مَاذَكَرْنَاكَ حَقَّ ذِكْرِكَ سُبْحَانَكَ

سُبْحَانَكَ مَا شَكَرْنَاكَ حَقَّ شُكْرِكَ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْاَبَدِيِّ الْاَبَدِ O
سُبْحَانَ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ O سُبْحَانَ اللّٰهِ الْفَرْدِ الصَّمَدِ O سُبْحَانَ اللّٰهِ
رَافِعِ السَّمٰوٰتِ بِغَيْرِ عَمَدٍ O سُبْحَانَ اللّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا
وَلَدًا O سُبْحَانَ اللّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ O
سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ O سُبْحَانَ ذِي الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ O
سُبْحَانَ ذِي الْعِزَّةِ وَالْعَظَمَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْهَيْبَةِ وَالْجَلَالِ وَالْجَمَالِ
وَالْكَمَالِ وَالْبَقَاءِ وَالثَّنَاءِ وَالضِّيَاءِ وَالْاٰلَاءِ وَالنَّعْمَاءِ وَالْكِبْرِيَاءِ
وَالْجَبَرُوْتِ O سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَنَامُ وَلَا يَمُوْتُ O سُبُّوْحٌ

قُدُّسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِکَةِ وَالرُّوْحِ O سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُلِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَکْبَرْ O وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ O اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِکُ الْحَقُّ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ ۔

میں اللہ کے نام شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنیوالا ہے۔

میں بخشش مانگتا ہوں اللہ تعالیٰ سے جو عظمت والا ہے (تین بار) اور کوئی معبود نہیں ہے اس کے سواء، وہ زندہ ہے اور ساری کائنات کے وجود کو سنبھالے ہوئے ہے میں اسی سے معافی چاہتا ہوں اور توبہ قبول کرنیکی درخواست کرتا ہوں اے اللہ تو ہی سلام (سلامت رہنے والا) ہے۔ اور تیری طرف سے سلامتی ہے۔ اسے سلام میں تیری ہی طرف لوٹنے والا ہوں۔ اے ہمارے رب ہمکو سلامتی سے زندہ رکھ اور جنت دار السلام میں داخل فرما۔ اے ہمارے رب تو بہت برکت والا ہے اور بلند مقام والا صاحب جلال وصاحب اکرام ہے اے اللہ ہم تیری حمد بیان کرتے ہیں جو (وفا) پورا کرتی ہے تیری نعمتوں کو ہم پر۔ اور جو کافی ہے تیرے کرم کی زیادتی کی وجہ سے ہم حمد بیان کرتے ہیں تیری جمیع محامد (تمام خوبیوں کے ساتھ) جنکو ہم جانتے ہیں اور انکو بھی جنکو ہم نہیں جانتے۔ ہم تیری تمام نعمتوں کے ساتھ تیری حمد کرتے ہیں جنکو ہم جانتے ہیں اور بعض کو جنہیں ہم نہیں جانتے اور ہر حال میں تیری حمد کرتے ہیں۔

میں پناہ مانگتا ہوں اللہ کے ساتھ شیطان مردود سے اللہ ایسا ہے کہ اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں وہ زندہ ہے اور سب کو سنبھالے ہوئے ہے۔ اس کو نہ اونگھ آتی ہے اور نہ نیند جو کچھ آسمانوں میں ہے اور زمین میں ہے سب اسی کا ہے۔ کون ہے وہ جو اسکے سامنے اسکی اجازت کے بغیر (کسی کی) سفارش کرے۔ جو کچھ لوگوں کے سامنے ہے اور جو کچھ پیچھے ہو چکا وہ سب جانتا ہے اور لوگ اس کے علم میں سے کسی چیز کا بھی احاطہ نہیں کر سکتے۔ ہاں وہ خود جتنا علم چاہے اتنا دیتا ہے اور اسکی کرسی آسمانوں اور



زمین کو گھیرے ہوئے ہے اور ان دونوں کی حفاظت کرنا اسے کچھ بھی دشوار نہیں ہے۔ وہ بلند مرتبہ اور عظمت والا ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ (اللہ پاک اور بے عیب ہے) ۳۳ بار۔

اَلْحَمْدُلِلّٰهِ (تمام تعریف اللہ ہی کیلئے ہے) ۳۳ بار۔

اَللّٰهُ اَکْبَرُ (اللہ بہت بڑا ہے) ۳۴ بار۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں۔ اسی کا ملک ہے اور اسی کیلئے تمام تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو بادشاہ ہے ساری چیزوں کے جوڑنے والوں کا۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو یکتا اور ہر چیز پر غالب ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو زیادہ طاقتور اور بڑا بخشنے والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو نہایت کریم ہے اور گناہوں کی پردہ پوشی کرنیوالا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو بہت بڑا اور ہر چیز پر حاوی ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو شب و روز کو پیدا کرتا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو ہر جگہ موجود ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو ہر ایک کی زبان پر اس کا ذکر جاری ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو مشہور ہے ہر ایک احسان (نیکی) کیلئے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو ہر روز نئی شان سے ظاہر ہوتا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے کہ اسکی وجہ سے ایمان ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا جو امان ہے اللہ کی طرف سے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو امانت ہے اللہ کی طرف سے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے نہ حول ہے (نہ احاطہ کرنیوالا ہے) اور نہ قوت ہے سوائے اللہ کے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے اور ہم اسی ہی کی عبادت کرتے ہیں۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو حق اور سچ ہے یعنی متحقق الوجود ہے

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو ہمارا ایمان اور سچائی ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو برائے عبادت و بندگی ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے مہربان اور صاحب افاقت ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو ہر چیز سے پہلے ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو ہر چیز کے بعد ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو ہمارا رب اور باقی رہنے والا ہے اور ہر چیز فنا ہونیوالی اور مرنے والی ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو واضح طور پر حق کا بادشاہ ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو بادشاہ حق الیقین ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو برتر و عظمت والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو بہت حلیم (بردبار) ہے اور نہایت کرم کرنیوالا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو سات آسمانوں کا رب ہے اور جو عرش عظیم کا بھی مالک ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو کرم کرنیوالوں میں زیادہ کرم کرنیوالا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو مہربانوں میں زیادہ مہربانی کرنیوالا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو توبہ کرنیوالوں کا دوست ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو مسکینوں پر رحم کرنیوالا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو گمراہوں کو ہدایت دینے والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو رہبری کرتا ہے حیران و پریشان حالوں کی۔



نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو خوف زدہ لوگوں کو امن دینے والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو فریاد رسوں کی فریاد رسی کرتا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو مدد کرنیوالوں میں بہتر مدد کرنیوالا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو حفاظت کرنیوالوں میں بہتر حفاظت کرنے والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو بہترین وارثین میں ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو حاکموں میں بہترین حاکم ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو بہترین رزق دینے والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو بندوں کے کاموں کو کھولنے والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو بڑا بخشنے والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو بہت ہی رحم کرنیوالا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے وہ ایک ہے اور اس کا وعدہ سچا ہے وہ اپنے بندہ کو نصرت دیتا ہے اور غلبہ عطا کرتا ہے لشکر پر اور شکست دیتا ہے مخالفین کو تنہا اور کوئی چیز باقی نہیں رہتی اسکے بعد۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو صاحب نعمت ہائے کثیر ہے۔

وہی صاحب فضل وعطا ہے اور اسی کیلئے بہترین ثناء ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سواء اللہ کے جسکے بے شمار مخلوقات ہیں وہ زینت عرش ہے بمقدار خوشنودی ذات پاک اسکے کلمات بہت دراز ہیں

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو صاحب صفت وحدانیت اور جو صفات الوہیت اور جو صاحب قدیمہ ہے اور جو صاحب ازلی و دوامی ہے اسکا کوئی ضد نہیں اور نہ ہمسر (مقابل) ہے۔ اور نہ اسکے مانند ہے اور نہ شریک ہے۔ نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے کہ وہ ایک ہے اور اسکا کوئی شریک نہیں ہے اسی کیلئے ملک ہے اور اسی کیلئے تعریف

ہے وہ جلاتا ہے اور وہی مارتا ہے وہ زندہ ہے اور مرنے والا نہیں ہے اسی کے ہاتھ سب خیر ہے اور وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے اور اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے وہ اول بھی ہے اور آخر بھی وہی ظاہر بھی ہے وہی باطن بھی اور وہ ہر چیز کو جانتا ہے اسکے جیسا کوئی نہیں اور وہ سننے والا اور دیکھنے والا ہے۔

اللہ ہمارے لئے کافی ہے جو ہمارا بہترین وکیل ہے بہترین نگہبان اور بہترین مدد کرنے والا ہے۔ (تین بار پڑھیں)

ہمارے رب ہم کو بخشدے اور ہم تیری طرف لوٹ کر آنے والے ہیں اے اللہ جسکو تو دیتا ہے اسکو کوئی روک نہیں سکتا ہے اور نہ کوئی دیتا ہے جسکو تو روکتا ہے۔ نہ کوئی لوٹا سکتا ہے جس کو تو حکم دیتا ہے اور نہ کوئی نفع حاصل ہوتا کسی کی کوشش سے تیری کوشش بخت آور ہے۔

پاک ہے میرا پروردگار جو برتر واعلیٰ ہے جو عطا کرتا ہے پاک ہے میرا پروردگار جو برتر واعلیٰ دینے والا ہے میرا پروردگار پاک ہے برتر واعلی بہت عطا کرنے والا ہے۔

اے بہت دینے والے پاک پروردگار ہم تیری خاطر خواہ اور جتنا چاہیے تھا اتنی عبادت نہ کر سکے۔ اے پاک ہستی ہم جتنا تجھے پہچاننا تھا نہیں پہچان سکے اے پاک ہستی ہم جتنا تیرا ذکر کرنا چاہیے تھا اتنا ذکر نہ کر سکے۔

اے پاک ہستی ہم تیرا شکر جتنا ادا کرنا چاہئے تھا ادا نہ کر سکے۔ پاک ہے اللہ جو ہستی جاویداں ہے۔ پاک ہے خدائے واحد جو ہستی یگانہ سے متصف ہے پاک ہے اللہ جو بے نیاز ذات ہے۔ پاک ہے وہ پروردگار جسنے آسمانوں کو بغیر ستونوں کے بلند رکھا پاک ہے اللہ جسکو نہ بیوی ہے اور نہ اولاد ہے پاک ہے اللہ تعالیٰ نہ کوئی اس سے پیدا ہوا اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا اور نہ کوئی اسکے برابر ہے وہ پاک مقدس بادشاہ جو ہر عیب سے پاک ہے پاک ہے صاحب ملک (عالم ظاہری کا) اور صاحب عالم ملکوت یعنی



باطنی حکومت کا پاک ہے اللہ صاحب عزت وعظمت اور قدرت والا ہے وہ صاحب ہیبت وجلال وجمال وکمال اور پائندہ ہے۔ وہ ثنا کے قابل نور ہے اور نعمتہائے ظاہری و مطلق نعمتوں کا مالک اور صاحب بزرگی ذات وبزرگی صفات والا ہے پاک ہے اسکی بادشاہی جو زندہ ہے نہ اسکو نیند ہے اور نہ موت ہے۔

وہ پاک ہے اور ہر عیب سے منزہ ہے ہمارا رب اور وہ رب ہے فرشتوں اور روح کا۔

پاک ہے اللہ تعالیٰ اسی کی تمام تعریف اور کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے اللہ بہت بڑا ہے۔ کوئی چیز ہے اور نہ کوئی قوت ہے سوائے اللہ کے جو بہت بلند اور بالاتر ہے۔

اے اللہ تو ہی بادشاہی کا حق دار ہے کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ا اللّٰهُ | یَا رَحْمٰنُ | یَا رَحِیْمُ | یَا مَلِکُ | یَا قُدُّوْسُ | یَا سَلَامُ |
| امُؤمِنُ | یَا مُهَیْمِنُ | یَا عَزِیْزُ | یَا جَبَّارُ | یَا مُتَکَبِّرُ | یَا خَالِقُ |
| ابَارِئُ | یَا مُصَوِّرُ | یَا غَفَّارُ | یَا قَهَّارُ | یَا وَهَّابُ | یَا رَزَّاقُ |
| افَتَّاحُ | یَا عَلِیْمُ | یَا قَابِضُ | یَا بَاسِطُ | یَا خَافِضُ | یَا رَافِعُ |
| امُعِزُّ | یَا مُذِلُّ | یَا سَمِیْعُ | یَا بَصِیْرُ | یَا حَکَمُ | یَا عَدْلُ |
| الَطِیْفُ | یَا خَبِیْرُ | یَا حَلِیْمُ | یَا عَظِیْمُ | یَا غَفُوْرُ | یَا شَکُوْرُ |
| اعَلِیُّ | یَا کَبِیْرُ | یَا حَفِیْظُ | یَا مُقِیْتُ | یَا حَسِیْبُ | یَا جَلِیْلُ |
| اکَرِیْمُ | یَا رَقِیْبُ | یَا مُجِیْبُ | یَا وَاسِعُ | یَا حَکِیْمُ | یَا وَدُوْدُ |
| امَجِیْدُ | یَا بَاعِثُ | یَا شَهِیْدُ | یَا حَقُّ | یَا وَکِیْلُ | یَا قَوِیُّ |
| امَتِیْنُ | یَا وَلِیُّ | یَا حَمِیْدُ | یَا مُحْصِی | یَا مُبْدِی | یَا مُعِیْدُ |
| امُحْیِی | یَا مُمِیْتُ | یَا حَیُّ | یَا قَیُّوْمُ | یَا وَاجِدُ | یَا مَاجِدُ |
| اوَاحِدُ | یَا اَحَدُ | یَا صَمَدُ | یَا قَادِرُ | یَا مُقْتَدِرُ | یَا مُقَدِّمُ |
| امُؤَخِّرُ | یَا اَوَّلُ | یَا آخِرُ | یَا ظَاهِرُ | یَا بَاطِنُ | یَا وَالِی |

یَامُتَعَالِیُ یَابَرُّ یَاتَوَّابُ یَامُنْعِمُ یَامُنْتَقِمُ یَاعَفُوُّ
یَارَؤُفُ یَامٰلِکَ الْمُلْکِ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَارَبُّ
یَامُقْسِطُ یَاجَامِعُ یَاغَنِیُّ یَامُغْنِیُّ یَامُعْطِیُ یَامَانِعُ
یَاضَارُّ یَانَافِعُ یَانُوْرُ یَاهَادِیُ یَابَدِیْعُ یَابَاقِیُ
یَاوَارِثُ یَارَشِیْدُ یَاصَبُوْرُ یَاصَادِقُ یَاسَتَّارُ

اے اللہ (یہ اسم ذات ہے) اے نہایت مہربان، اے بہت رحم کرنے والے، اے بادشاہ، اے مقدس ذات (تمام عیبوں سے پاک ذات)۔ اے سلامت رہنے والے۔ اے ایمان والے۔ (امن دینے والے) اے نگہبان اے زبردست "ٹوٹے ہوئے کو جوڑنے والے" اے باعظمت (فخر والے) اے پیدا کرنے والے اے بے نمونہ پیدا کرنے والے، اے خلق کی صورت گری کرنے والے، اے بخشنے والے، اے غالب (ہر چیز پر) اے عطا کرنے والے، اے مخلوق کو روزی دینے والے، اے کشادہ کرنے والے، اے جاننے والے، اے ہر چیز پر قبضہ رکھنے والے، اے ہر چیز کو کھولنے والے، اے دشمنوں (نافرمانوں کو) کو پست کرنے والے، اے بلند کرنے والے، اے عزت دینے والے، اے ذلت دینے والے، اے سننے والے، اے دیکھنے والے، اے نیک حکم دینے والے، اے دادگر (منصف مزاج)، اے باریک بین، اے باخبر اے بردبار، اے بزرگوار، اے بہت بخشنے والے، اے شکر قبول کرنے والے، اے ہر چیز سے برتر اے بہت بڑے، اے حفاظت کرنے والے، اے روزی دینے والے، اے کفایت کرنے والے، اے بزرگوار، اے نہایت کرم کرنے والے، اے نگاہ رکھنے والے، اے دعا قبول کرنے والے، اے فراخی عطا کرنے والے، اے حکمت رکھنے والے، اے محبت کرنیوالے، اے بزرگی والے، اے مردوں کو دوبارہ زندہ کرنے والے، اے ہر جگہ موجود، اے حق والے، اے کارساز، اے قوت والے،



اے مضبوط، اے نگرانی کرنے والے۔ اے نیک صفات، اے شمار کرنے والے، اے ابتداء کرنے والے، اے لوٹانے والے، اے زندہ کرنے والے، اے موت دینے والے، اے زندہ دائمی، اے کائنات کو سنبھالنے والے، اے پانے والے، اے بزرگی والے، اے یکتا اے بے نیاز، اے قدرت والے، اے اقتدار والے، اے آگے رہنے والے، اے سب سے آخر، اے آخر، اے ظاہر، اے باطن، اے والی، اے برتر، اے نیکوکار، (بڑا سلوک کرنے والا) اے توبہ قبول کرنے والے، اے نعمتیں سرفراز کرنے والے، اے انتقام لینے والے، اے معاف کرنے والے، اے مہربان، اے مالک الملک (ملک کے مالک)، اے صاحب جلال بزرگی والے، اے پروردگار خلائق، اے دادہندہ اے جمع کرنے والے، اے غنی، اے صاحب غناء، اے عطا کرنے والے، اے روکنے والے، اے نقصان پہنچانے والے، اے نفع بخشنے والے، اے نور (روشنی والے) اے ہدایت دینے والے، اے ابتداء کرنے والے، اے ہمیشہ باقی رہنے والے، اے وارث (موجودات کے فنا کے بعد بھی باقی رہنے والے)، اے ہدایت دینے والے، اے بہت صبر کرنے والے، اے سچے، اے عیوب چھپانے والے۔

یَامَنْ تَقَدَّسَ عَنِ الْاَشْبَاهِ ذَاتُهٗ وَتَنَزَّهَ عَنْ مُشَابَهَةِ الْاَمْثَالِ صِفَاتُهٗ وَیَامَنْ دَلَّتْ عَلٰی وَحْدَانِیَّتِهٖ اٰیَاتُهٗ وَشَهِدَتْ بِرُبُوْبِیَّتِهٖ مَصْنُوْعَاتُهٗ وَاحِدٌ لَامِنْ قِلَّةٍ وَمَوْجُوْدٌ لَامِنْ عِلَّةٍ یَامَنْ هُوَ بِالْبِرِّ مَعْرُوْفٌ وَبِالْاِحْسَانِ مَوْصُوْفٌ مَعْرُوْفٌ بِلَاغَایَةٍ وَمَوْصُوْفٌ بِلَانِهَایَةٍ اَوَّلٌ قَدِیْمٌ بِلَا ابْتِدَاءٍ وَآخِرٌ کَرِیْمٌ

اے وہ ذات پاک جو مقدس ہے تمام شبیہ سے، جسکی صفات پاک ہے مشابہت امثال سے صفات سے پاک ہے۔ اے وہ جسکی وحدانیت پر اسکی نشانیاں سراپا دلیل ہیں اور مصنوعات آپکی ربوبیت کی گواہ ہیں آپ ایک ہیں مگر گنتی کے نہیں، آپ کی ذات

موجود ہے مگر کسی سبب سے نہیں آپ مشہور ہیں نیکی کیلئے اور آپ کی صفت احسان کرنا ہے۔آپ نیکی کیلئے بلاغایت مشہور ہیں اور آپکی احسان کی صفت بلاغرض وغایت ہے بلا ابتداء کے آپکی ذات قدیم ہے آپکی بخشنے والی ذات پاک آخر ہے جسکی انتہانہیں ہے۔

بِلَا اِنْتِهَآءٍ وَ غَفْرُ ذُنُوْبِ الْمُذْنِبِيْنَ كَرَماً وَحِلْماً يَا مَنْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْئٌ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ O حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ يَادَائِماً بِلَا فَنَاءٍ وَ يَا قَائِماً بِلَا زَوَالٍ وَيَا مُدَبِّراً بِلَا وَزِيْرٍ سَهِّلْ عَلَيْنَا وَعَلٰى وَالِدَيْنَا كُلَّ عَسِيْرٍ لَا اُحْصِىْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَائُكَ وَتَقَدَّسَتْ اَسْمَآؤُكَ وَعَظُمَ شَانُكَ۔

اور آپ گنہگاروں کے گناہوں کو بردباری اور کرم سے بخشتے ہیں اے وہ ذات پاک جو کسی شئے کے مثل نہیں ہے جو سننے والی اور دیکھنے والی ہے اللہ ہمیں کافی ہے اور وہ ہمارا بہترین وکیل ہے بہترین نگہبان اور بہترین مدد کرنے والا ہے۔

اے وہ جو کہ ہمیشہ بلا فنا اور بغیر زوال کے قائم و دائم رہنے والے اے مدبر بغیر کسی کی مدد لینے والے ہم کو آسان کرو ے اور ہمارے والدین کی ہر تنگی کو دور کر دے۔ہم تیری تعریف گنا نہیں سکتے جیسا کہ تو نے اپنی ذات کیلئے واضح فرمادیا تیری بزرگ شان بہت بلند ہے اور تیرے مقدس نام ہیں اور تیری بڑی شان ہے۔

وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ بِفِعْلِ اللّٰهِ مَا يَشَآءُ بِقُدْرَتِهٖ وَيَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ بِعِزَّتِهٖ اَلَا اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ O

كُلُّ شَيْئٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ O فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ O حَسْبُنَا اللّٰهُ وَكَفٰى سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ دَعَا لَيْسَ وَرَآءَ اللّٰهِ الْمُنْتَهٰى مَنِ اعْتَصَمَ بِاللّٰهِ نَجَا O سُبْحَانَ مَنْ لَمْ يَزَلْ رَبًّا رَحِيْماً وَلَا يَزَالُ كَرِيْماً لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ O



اور کوئی تیرے سواء معبود نہیں اللہ اپنی قدرت سے جیسا چاہا ویسا کرتا ہے اور اپنے ارادے اور اعزاز کے مطابق حکم دیتا ہے آگاہ ہو جاؤ کہ تمام امور اللہ ہی کیطرف لوٹتے ہیں تمام چیزیں ہلاک ہونے والی ہیں سوائے اللہ کی ذات کے۔اسی کا حکم جاری ہے اور اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔اللہ تعالیٰ ہی کافی ہے دشمنوں سے حفاظت کیلئے اور وہ سننے والا اور جاننے والا ہے ہمارے لئے اللہ کافی و وافی ہے جو اسے پکارتا ہے وہ سنتا ہے۔نہیں ہے کوئی اللہ کے سوا نجات و بندہ جو اللہ کی رسی کو مضبوطی سے پکڑ لیا وہ نجات پایا پاک ہے وہ ذات جو ہمیشہ پالنے والا رحم کرنے والا اور ہمیشہ کرم فرمانے والا ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو نہایت بردبار اور بہت ہی کرم فرمانے والا ہے۔

سُبْحَانَ وَتَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ O لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ اِلٰهاً وَّاحِداً اَحَداً صَمَداً فَرْداً وِتْراً حَيّاً قَيُّوْماً دَائِماً اَبَداً لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَداً وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِى الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْراً O

اَللّٰهُ اَكْبَرُ O حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدِيْنِنَا حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدُنْيَانَا O حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَا اَهَمَّنَا O

اللہ تعالیٰ پاک ہے اور بابرکت ہے جو پروردگار ہے ساتوں آسمانوں کا اور پروردگار ہے عرش عظیم کا اور تمام تعریف اللہ رب العالمین کیلئے ہے۔

نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو یکتا ہے اسکا کوئی شریک نہیں جو ایسا ایک معبود ہے جو یکتا ہے صفات بے نیازی میں جو حیات کے ساتھ سارے جہاں کو سنبھالے ہوئے ہمیشہ ہمیشہ کیلئے ہے۔

نہ اسکی بیوی ہے اور نہ فرزند ہے اسکی باشاہی میں کوئی شریک نہیں اور اسکی کارسازی میں کوئی شریک نہیں ہے۔

اور اسکی بڑائی بیان کر۔ اللہ بہت بڑا ہے اللہ تعالیٰ ہمارے دین کے لئے کافی ہے اللہ تعالیٰ ہمارے لئے کافی ہے ہماری دنیا کیلئے اللہ تعالیٰ ہمارے غموں کیلئے کافی ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰی عَلَيْنَاO

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ حَسَدَنَاO

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنَا بِسُوْءٍO

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِO

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْقَبْرِO

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسَائِلِO

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِO

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْحِسَابِO

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمِيْزَانِO

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْجَنَّةِ وَالنَّارِO

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ اللِّقَاءِO

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُO لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَا اَعْظَمَ اللّٰهَO لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَا اَحْلَمَ اللّٰهَ۔

اللہ ہمارے (مخالفین) باغیوں کیلئے کافی ہے۔

اللہ کافی ہے ان کیلئے جو ہم سے حسد کرتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کافی ہے ان کیلئے جو ہم سے برائی کرتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ ہماری موت کے وقت کافی ہے۔



اللہ تعالیٰ ہماری قبر میں کافی ہے۔

اللہ تعالیٰ کافی ہے ہمارے مسائل کیلئے۔

اللہ تعالیٰ کافی ہے پلصراط کے مقام پر۔

اللہ تعالیٰ حساب کے وقت ہمارے لئے کافی ہے۔

اللہ تعالیٰ مقام میزان کے پاس ہمارے لئے کافی ہے۔

جنت اور دوزخ میں بھی اللہ ہمارے لئے کافی ہے۔

اللہ تعالیٰ سے ملاقات کے وقت بھی اللہ ہمارے لئے کافی ہے۔

اللہ تعالیٰ میرے لئے کافی ہے جسکے سواء کوئی معبود نہیں۔ اسی پر میں بھروسہ کرتا ہوں اور اسی کی طرف میں رجوع ہوں۔ نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سواء اللہ پاک ہے اور کوئی اللہ سے بڑا نہیں ہے اللہ کے سواء کوئی معبود نہیں ہے اللہ پاک ہے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَا اَكْرَمَ اللّٰهَO لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَقًّاO

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ كُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَO

اور اللہ سے بڑھ کر کوئی حلیم و (بردبار) نہیں ہے نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا اللہ پاک ہے اللہ کے سوا کوئی بزرگ نہیں۔

نہیں ہے کوئی معبود اللہ کے سوا وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے برحق رسول ہیں۔

اے اللہ درود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر تمام ذاکروں کی تعداد کے برابر اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیج تمام آپ پر درود نہ بھیجنے والوں کی تعداد کے برابر۔

رَضِيْنَا بِاللّٰهِ تَعَالٰی رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

نَبِیًّا وَّرَسُوْلًا O وَبِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا وَبِالْکَعْبَةِ قِبْلَةً وَّبِالصَّلٰوةِ فَرِیْضَةً وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ اِخْوَانًا وَبِالصِّدِّیْقِ وَبِالْفَارُوْقِ وَبِذِی النُّوْرَیْنِ وَبِالْمُرْتَضٰی اَئِمَّةً رِضْوَانُ اللّٰهِ تَعَالٰی عَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ O

مَرْحَبًا بِالصَّبَاحِ الْجَدِیْدِ وَبِالْیَوْمِ السَّعِیْدِ وَبِالْمَلَکَیْنِ الْکَاتِبَیْنِ الشَّاهِدَیْنِ الْعَادِلَیْنِ حَیَّاکُمَا اللّٰهُ تَعَالٰی فِیْ غُرَّةٍ لَوْمِنَا هٰذَا اُکْتُبَا فِیْ اَوَّلِ صَحِیْفَتِنَا O قَالَ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O وَاَشْهَدَا بِاَنَّا نَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِیْکَ لَهٗ وَنَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ O

ہم اللہ تعالیٰ سے راضی ہیں جو پرورش کرنے والا ہے اور دین اسلام پر قائم اور راضی ہیں اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے بھی خوش ہیں جو نبی اور رسول ہیں۔

اور قرآن کریم سے جو ہمارا امام ہے اور کعبہ سے جو قبلہ ہے اور نماز سے جو فرض ہے اور مومن بھائیوں سے اور حضرت صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ اور حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت علی مرتضیٰؓ جو ائمہ ہیں اللہ تعالیٰ کی رضا ان تمام پر ہے خوش آمدید اے نئی صبح اور نئے نیک دن اور دو فرشتوں جو لکھنے والے ہیں شاہد ہیں اور منصف ہیں اللہ تعالیٰ تم دونوں کو دائم رکھے۔

ہمارے نامہ اعمال کے ابتدائے صحیفہ میں تم دونوں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھو اور تم دونوں گواہ رہو کہ تحقیق کہ ہم نے گواہی دی کہ نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے جو ذات میں ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں ہے اور ہم گواہی دیتے ہیں کہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اسکے بندے اور اس کے رسول ہیں۔

هُوَ الَّذِیْ اَرْسَلَهٗ بِالْهُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّهٖ وَلَوْ کَرِهَ الْمُشْرِکُوْنَ O



عَلٰی هٰذِهِ الشَّهَادَةِ نَحْیٰی وَعَلَیْهَا نَمُوْتُ وَعَلَیْهَا نُبْعَثُ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰی اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ کُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔

بِسْمِ اللّٰهِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ O بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَآءِ O بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَایَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ O

جنہیں بھیجا ہدایت کے ساتھ اور دین حق کے ساتھ تاکہ ظاہر کرے مکمل دین کو اگرچہ مشرکین اس کو برا سمجھیں، اسی شہادت کے ساتھ ہم زندہ ہیں اور اسی پر ہم مرینگے اور اسی پر ہم دوبارہ زندہ ہوں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔

میں پناہ مانگتا ہوں اللہ تعالیٰ کے تمام اعلیٰ کلمات کے ذریعہ تمام پیدا شدہ برائیوں، سے اللہ کے بہترین ناموں سے شروع کرتا ہوں جو زمین کا پروردگار ہے اور آسمان کا پروردگار ہے۔

میں شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے کوئی شئے ضرر نہیں پہنچا سکتی زمین و آسمان میں وہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بَعْدَمَا اَمَاتَنَا وَاِلَیْهِ الْبَعْثُ وَالنُّشُوْرُ O اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْکُ لِلّٰهِ وَالْعِزَّةُ وَالْعَظَمَةُ وَالْکِبْرِیَآءُ وَالْجَبَرُوْتُ وَالسُّلْطَانُ وَالْبُرْهَانُ لِلّٰهِ وَالْاٰلَآءُ وَالنَّعْمَآءُ لِلّٰهِ وَاللَّیْلُ وَالنَّهَارُ لِلّٰهِ وَمَا سَکَنَ فِیْهِمَا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارُ O

اَصْبَحْنَا عَلٰی فِطْرَةِ الْاِسْلَامِ وَکَلِمَةِ الْاِخْلَاصِ وَعَلٰی دِیْنِ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی مِلَّةِ اَبِیْنَا اِبْرَاهِیْمَ حَنِیْفًا مُّسْلِمًا وَمَا کَانَ مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ O

تمام تعریف اللہ کیلئے ہے جو ہمیں زندہ کرتا ہے مرنیکے بعد اور اس کی طرف دوبارہ

اٹھائے جاتا ہے۔

ہم نے صبح کیا اور سارے اللہ کے ملک نے صبح کیا اللہ کیلئے عزت وعظمت اور کبریائی ہے۔ بزرگی ذات اور بزرگی صفات بادشاہی اور روشن دلیل اللہ کیلئے ہے تمام ظاہری نعمتیں اور مطلق نعمتیں اللہ کے لئے ہیں رات اور دن اللہ کیلئے ہیں اور جو کچھ بھی ان دونوں میں ہے وہ سب اللہ واحد و غالب کیلئے ہیں ہم نے صبح کی اسلام کی فطرت پر اور کلمہ اخلاص پر اور ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دین پر اور ہمارے باپ ابراہیم علیہ اسلام کے بھی دین پر جو سیدھا دین ہے۔

اور اسلام پر قائم ہیں وہ مشرکین میں سے نہیں تھے۔

صَلٰوتُ اللّٰہِ تَعَالٰی وَمَلٰئِکَتِہٖ وَاَنْبِیَائِہٖ وَرُسُلِہٖ وَحَمَلَۃِ عَرْشِہٖ وَجَمِیْعَ خَلْقِہٖ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ عَلَیْہِ وَعَلَیْھِمُ السَّلَامُ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ ۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاحَبِیْبَ اللّٰہ O اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا خَلِیْلَ اللّٰہ O اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ اللّٰہ O اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا صَفِیَّ اللّٰہ O اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاخَیْرَ خَلْقِ اللّٰہ O اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مَنْ اَخْتَارَہُ اللّٰہ O اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مَنْ اَرْسَلَہُ اللّٰہ O

اللہ تعالیٰ کے تمام درود اور ملائکہ اور انبیاء اور جمیع رسل تمام حاملین عرش اور تمام اسکی مخلوق کے درود محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے آل واصحاب پر نازل ہو اور تمام انبیاء پر بھی نازل ہو اللہ کی رحمتیں وبرکتیں۔

درود اور سلام آپ پر نازل ہو یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کی رحمت اور سلام نازل ہو درود اور سلام آپ پر نازل ہوائے اللہ کے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اے اللہ کے دوست درود



اور سلام آپ پر نازل ہوائے اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ پر اللہ کی رحمت اور سلامتی نازل ہوائے اللہ کے برگزیدہ ہستی آپ پر اللہ کی رحمت وسلام نازل ہوائے اللہ کی بہترین خلق آپ پر اللہ کی رحمت اور سلام نازل ہوائے اللہ کے منتخب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم درود وسلام آپ پر نازل ہو اے وہ شخصیت جسکو اللہ نے بھیجا ہے۔ آپ پر درود وسلام نازل ہو۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مَنْ زَیَّنَہُ اللّٰہ •

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مَنْ شَرَّفَہُ اللّٰہ •

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مَنْ کَرَّمَہُ اللّٰہ •

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مَنْ عَظَّمَہُ اللّٰہ •

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سَیِّدَ الْمُرْسَلِیْن •

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا اِمَامَ الْمُتَّقِیْن •

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا خَاتِمَ النَّبِیِّیْن •

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا شَفِیْعَ الْمُذْنِبِیْن •

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ رَبِّ الْعَالَمِیْن •

درود وسلام نازل ہو آپ پر جنہیں اللہ نے زینت بخشی ہے۔

درود وسلام نازل ہو آپ پر جنکو اللہ نے شرف بخشا ہے۔

درود اور سلام نازل ہو آپ پر جن پر اللہ نے بہت کرم کیا۔

درود اور سلام نازل ہو آپ پر جنکو اللہ نے عظمت و بزرگی عطا کی۔

درود اور سلام نازل ہو آپ پر اے انبیاء کے سردار۔

درود اور سلام نازل ہو آپ پر اے متقیوں کے امام۔

درود اور سلام نازل ہو آپ پر اے خاتم النبین۔

درود اور سلام نازل ہو آپ پر اے گنہگاروں کی شفاعت کرنے والے۔

درود اور سلام نازل ہو آپ پر اے عالمین کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

صلوات الله تعالى وملئكته وانبيائه ورسله وحملة عرشه وجميع خلقه على سيدنا محمد وآله واصحابه عليه وعليهم السلام ورحمة الله وبركاته ۔ اللهم صل على سيدنا محمد في الاولين ۔ اللهم صل على سيدنا محمد في الاخرين ۝ وصل على سيدنا محمد في الملاء الاعلى الى يوم الدين ۝ وصل على سيدنا محمد في كل وقت وحين ۝ وصل على جميع الانبياء والمرسلين ۝ وعلى ملئكته المقربين وعلى عبادك الصالحين ۝ وعلى اهل طاعتك اجمعين وارحمنا معهم برحمتك يا ارحم الراحمين ۝

درود سلام ہو اللہ تعالیٰ اور اسکے فرشتے اور اسکے انبیاء ورسول اور اسکے حاملین عرش اور جمیع مخلوقات کی حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپکی آل اور اصحاب پر اور تمام پیغمبروں پر بھی رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو انبیاء کے پہلے ہیں اور درود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو انبیاء کے آخر ہیں۔ اے اللہ درود بھیج سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو ملأ اعلیٰ میں قیامت تک بزرگ ہیں۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے سردار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو ہر وقت ہر زمانہ میں نبی ہیں۔ درود بھیج تمام انبیاء اور مرسلین اور مقرب ملائکہ اور نیک بندوں پر اور تیرے جمیع اطاعت گذاروں پر اور ہم پر بھی رحم فرما ان تمام کے ساتھ۔ تیری رحمت کا ساتھ رہے اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے۔



# دعائے رقاب

بسم الله الرحمن الرحيم ۔

اللهم يا مالك الرقاب ويا مفتح الابواب ويا مسبب الاسباب هيئ لنا سببا لا نستطيع له طلبا اللهم اجعلنا مشغولين بامرك امنين بعدلك آئسين من خلقك انسين بك مستوحشين عن غيرك راضين بقضائك صابرين على بلائك قانعين لعطائك شاكرين لنعمائك متلذذين بذكرك فرحين بكتابك مناجين بك في اناء اليل واطراف النهار بغضين للدنيا ومحبين للاخرة مشتاقين الى لقائك ۝

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اے گردنوں کے مالک اور اے دروازوں کو کھولنے والے اور اے اسباب کے بنانے والے ہم پر آسان کردے اسباب کو ہم اسکے حاصل کرنیکی استطاعت نہیں رکھتے۔

اے اللہ تیرے احکام کی تعمیل میں ہمیں مشغول رکھ امن عطا فرما تیرے انصاف سے۔ ہم ناامید نہیں تیری مخلوق سے انس رکھتے ہیں تجھ سے۔ تیرے غیر سے ہمیں وحشت ہوتی ہے راضی ہیں تیری تقدیر سے ہم تیری بلا و پر صبر کرنے والے ہیں تیری عطا کے قانع ہیں۔ تیری نعمتوں کے شکر گذار ہیں تیرے ذکر سے لذت پاتے ہیں فرحت محسوس ہوتی ہے تیری کتاب سے

تیری مناجات میں لگے ہوئے ہیں درمیان شب اور دن کے کناروں (یعنی رات اور دن) میں دنیا کے دشمن ہیں اور آخرت کے چاہنے والے ہیں اور ہم تجھ سے ملاقات کے مشتاق ہیں۔

متوجهين الى جنابك مستعدين للموت ربنا واتنا ما وعدتنا على